

ہفت روزہ
# خدام الدین
لاہور



## رزق تو خدا نے پہنچانا ہی ہے

ایک دفعہ خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ سے بادشاہ ناراض ہو گیا اور حکم دے دیا کہ ضروریاتِ زندگی میں سے کوئی چیز اُن کے پاس نہ پہنچنے پائے۔ پہرے بٹھا دیے گئے۔ جو اُن کے ہاں آتا، اس کی تلاشی لے کر آنے دیتے۔

ایک دن وہ خادم کو ساتھ لے کر باہر تشریف لے گئے اور خادم سے فرمایا۔ جو جی چاہے، خرید لو۔ خادم نے جب دیکھا کہ بازار لگا ہوا ہے اور ہر چیز موجود ہے تو عرض کی کہ حضرت! یہ کیا ماجرا ہے؟ فرمایا کہ ہمارے حصہ کا جو رزق تھا اس کو ہمیں پہنچانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے ملائکہ عظام کو حکم دے رکھا ہے کہ وہ یہاں جنگل میں بازار لگا کر بیٹھا کریں۔

(ملفوظات حضرت لاہوری رحمہ اللہ ص ۱۴۸)



۶۰ پیسے

۵ رمضان المبارک ۱۳۹۵ھ
۱۲ ستمبر ۱۹۷۵ء

# احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم

## صفا پہاڑی پر خطاب

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍؓ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ صَعِدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّفَا فَجَعَلَ يُنَادِىْ يَا بَنِىْ فِهْرٍ يَا بَنِىْ عَدِىٍّ لِبُطُوْنِ قُرَيْشٍ حَتّٰى اجْتَمَعُوْا فَقَالَ اَرَاَيْتَكُمْ لَوْ اَخْبَرْتُكُمْ اَنَّ خَيْلًا بِالْوَادِىْ تُرِيْدُ اَنْ تُغِيْرَ عَلَيْكُمْ اَكُنْتُمْ مُصَدِّقِيَّ قَالُوْا نَعَمْ مَا جَرَّبْنَا عَلَيْكَ اِلَّا صِدْقًا۔ قَالَ فَاِنِّىْ نَذِيْرٌ لَّكُمْ بَيْنَ يَدَىْ عَذَابٍ شَدِيْدٍ۔ فَقَالَ اَبُوْ لَهَبٍ۔ تَبًّا لَّكَ سَائِرَ الْيَوْمِ اَلِهٰذَا جَمَعْتَنَا فَنَزَلَتْ تَبَّتْ يَدَا اَبِىْ لَهَبٍ وَّتَبَّ۔ متفق علیہ

وَفِىْ رِوَايَةٍ نَادٰى يَا بَنِىْ عَبْدِ مَنَافٍ اِنَّمَا مَثَلِىْ وَمَثَلُكُمْ كَمَثَلِ رَجُلٍ رَاَى الْعَدُوَّ فَانْطَلَقَ يَرْبَاُ اَهْلَهٗ فَخَشِىَ اَنْ يَّسْبِقُوْهُ فَجَعَلَ يَهْتِفُ يَا صَبَاحَاهْ۔

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہتے ہیں جب یہ آیت نازل ہوئی "اور ڈرائیے اپنے قریب کے کنبے والوں کو" تو چڑھے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صفا پہاڑ پر پھر پکار کر کہنے لگے اے فہر کی اولاد! اے عدی کی اولاد! (یہ سب قریش کے خاندان تھے) یہاں تک کہ یہ سب جمع ہو گئے۔ پھر فرمایا بتاؤ اگر میں تمہیں خبر دوں کہ گھاٹی میں سوار ہیں اور تم کو لوٹ لینے کا ارادہ رکھتے ہیں کیا تم مجھے سچا سمجھوگے۔ سب نے کہا ہاں۔ آپ کو ہم نے سوائے سچ کے کچھ بولتے نہیں دیکھا۔ فرمایا تو سن لو اگر تم ایمان نہ لائے تو تمہیں سخت عذاب سے ڈراتا ہوں۔ یہ سن کر ابولہب بولا۔ تباہی ہو تیرے لیے باقی دن میں کیا ہمیں تو نے اسی لیے جمع کیا تھا؟ اس پر یہ آیت نازل ہوئی "تباہ ہوئے ابولہب کے دونوں ہاتھ اور وہ تباہ ہوا۔" ایک روایت میں ہے کہ آپ نے پکار کر کہا۔ اے عبد مناف کی اولاد! تمہاری اور میری مثال ایسی ہے۔ جیسے ایک شخص نے دشمن کو چڑھ کر آتے دیکھا تو وہ دوڑا کہ اپنے لوگوں کو بچا لوں پھر اسے ڈر ہوا کہ کہیں دشمن مجھ سے پہلے نہ پہنچ جائیں اس لیے اس نے چلانا شروع کیا۔ لوگو! ہشیار! دشمن تمہیں لوٹنے مارنے کے لئے آ پہنچا ہے۔

یہ ابتدائے اسلام کا واقعہ ہے اور ان دنوں کی بات ہے جب حضورؐ اور آپ کے ماننے والے اپنے اپنے گھروں میں چھپ کر اللہ کی عبادت کیا کرتے تھے اسی وقت سورۃ الشعراء کی یہ آیت اتری وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ۔ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد ہوا کہ تبلیغ رسالت کا کام سب سے پہلے اپنے قریبی رشتہ داروں ہی سے شروع کرنا ہے سب سے پہلے انہی کو ڈراؤ۔ آپ نے یہ حکم سن کر صفا پہاڑی پر کھڑے ہو کر قریش کو جمع کیا اور پوچھا بتاؤ میں نے تم سے کبھی کوئی جھوٹی بات کہی ہے؟ سب نے یک زبان ہو کر جواب دیا۔ کہ ہم نے آپ کے منہ سے سوائے سچ کے کچھ نہیں سنا۔ آپ نے فرمایا تو پھر سن لو کہ اگر اللہ کے سخت عذاب سے بچنا ہے تو میرا کہا مانو۔ عذاب یقینی ہے اور اس کے بغیر تم آنے والے عذاب سے نہیں بچ سکتے۔ لیکن آدمی کا

(باقی صفحہ ۔ پر)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہفت روزہ
# خدام الدین
لاہور

— جاری کردہ —
شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی
قدس سرہ العزیز

— رئیس التحریر —
مفکرِ اسلام حضرت مولانا مفتی محمود مدظلہ

— مدیر مسئول —
جانشینِ شیخ التفسیرؒ
حضرت مولانا عبیداللہ انور مدظلہ

— مدیر —
محمد سعید الرحمٰن علوی

ادارۂ تحریر
مولانا محمد اجمل
زاہد الراشدی
حافظ عبد مجید
حافظ مقصود احمد
صالح محمد خان حضروی

بدل اشتراک

| | |
|---|---|
| سالانہ | ۰۰ — ۲۶ |
| ششماہی | ۰۰ — ۱۴ |
| سہ ماہی | ۰۰ — ۷ |
| فی شمارہ | ۶۰ — ۰ |

# بلوچستان

## حکمرانو! ہوش میں آؤ!

۳۰ اگست کے روزنامہ جنگ راولپنڈی کے مطابق بلوچستان کے ایک پرانے سیاسی رہنما قاضی محمد عیسیٰ نے بار کونسل حیدرآباد کی عمارت میں وکلاء سے خطاب کرتے ہوئے بلوچستان کے سلسلہ میں حکومت کی امتیازی پالیسی پر سخت اور کڑی نکتہ چینی کی۔

انہوں نے کہا کہ ایک طرف تو قبائلی اور سرداری نظام کی مذمت کی جاتی ہے جبکہ دوسری طرف انہی سرداروں کو صوبہ پر مسلط کیا گیا ہے۔

انہوں نے مزید کہا کہ قوانین کے نفاذ میں بھی بلوچستان سے امتیازی سلوک ہو رہا ہے جس کی ایک مثال یہ ہے کہ قتل تک کے مقدمات کے لیے کوئٹہ قلات آرڈیننس کے پیشِ نظر ٹریبونل بنائے جاتے ہیں جو ان مقدمات کی سماعت ہی نہیں کرتے بلکہ موت کی سزائیں بھی دیتے ہیں۔

موصوف مسلم لیگ کے ایک پرانے کارکن اور رہنما ہیں اور اپنے مخصوص مفادات کے پیشِ نظر آج کل سرحد کے "مرد آہن" خان عبدالقیوم خان کی مسلم لیگ سے وابستہ ہیں۔

خبر میں بتایا گیا ہے کہ آنجناب کی تقریر کے دوران قیوم لیگ کے سربراہ اور مرکزی وزیر داخلہ عبدالقیوم خان بھی موجود تھے۔ یہ تو ہم نہیں کہتے کہ قیوم خان کے آقائے ولی نعمت نے اس سلسلہ میں ان سے بازپرس کی ہے یا نہیں کہ تمہاری موجودگی میں تمہاری پارٹی کے ایک ذمہ دار فرد نے ہماری بے اعتدالیوں، قانون شکنیوں اور دھاندلیوں کا کیوں پردہ چاک کیا اور اس پر کیوں احتجاج کیا؟ جبکہ تم ہمارے حلیف ہو اور ہم نے تمہیں از رہ کرم گستری سنبھال رکھا ہے۔ لیکن ایک بات واضح ہے کہ سچ سچ ہے اور وہ کبھی کبھار زبان پر آ جایا کرتا ہے۔ جیسا کہ بعد از خرابیٔ بسیار قاضی عیسیٰ صاحب کی زبان پر آیا اور آیا بھی اپنے لیڈر کی موجودگی میں! اور شاید اس موقع پر سچی آواز بلند کرنے میں یہ راز بھی مضمر ہو کہ اپنے

لیڈر کو جھنجھوڑا جا سکے کہ میاں تم تو ایک عدد وزارت لے کر اپنا سب کچھ ہی گنوا بیٹھے ہو اور ہماری یہ درگت بن رہی ہے تو اس کی ایک فیصد بھی توقع نہیں کہ "خان اعظم" کا احساس انگڑائی لے گا اور وہ اس دھاندلی پر کسی نہ کسی درجہ میں احتجاج کریں گے لیکن بے چارے قاضی صاحب نے رونا تو رو ہی دیا۔

جہاں تک بلوچستان کا تعلق ہے اس کے ساتھ گرم پانی کا طویل و عریض سمندر ہے۔ اس لیے ایک عرصہ سے وہ عالمی طاقتوں کی للچائی ہوئی نظروں کا شکار ہے اور بیرونی دنیا کی اس ہوس و حرص نے اسے اپنے گھر میں اجنبی بنا رکھا ہے۔ پاکستان بننے کے بعد بھی ایک عرصہ تک وہ ایک صوبہ کی حیثیت اپنے حقوق سے یونہی محروم رہا۔ اور جب اب آکے اس کے حقوق ملے اور اس کی اسمبلی معرض وجود میں آئی اور باقاعدہ انتخاب کے ذریعہ وہاں کے نمائندے منتخب ہوئے تو اس پر کئی اور آفتیں نازل ہونا شروع ہو گئیں جن کا سلسلہ اب تک ختم نہیں ہو رہا۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ ۷۰ء کے انتخاب میں وہاں کی صوبائی اسمبلی میں اکثریتی گروپ نیشنل عوامی پارٹی کا تھا اور تین ممبر جمعیۃ علماء اسلام کے تھے۔ اسی طرح وہاں سے قومی اسمبلی کے لیے منتخب ہونے والے پانچوں نمائندے ان دونوں جماعتوں کے تھے اور موجودہ حکمران پارٹی پی۔ پی کا تو ایک بھی نمائندہ منتخب نہ ہوا تھا بلکہ اس پارٹی نے اکا دکا جو امیدوار کھڑے کیے تھے ان کی ضمانتیں تک ضبط ہو گئی تھیں۔ لیکن آج حالت یہ ہے کہ وہاں کی اسمبلی کے ڈپٹی سپیکر اور جمعیۃ علماء اسلام کے جی دار بہادر اور مخلص ممبر مولانا سید محمد شمس الدینؒ شہید ہو چکے ہیں اور آج تک ان کے قاتل آزادی کی زندگی گزار رہے ہیں اور ۲ ممبروں کو ترغیب و تخویف کے روایتی ہتھکنڈوں سے اپنی جماعت، منشور اور اپنے ووٹروں سے دور کر دیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ نیپ کے کئی ممبر جن میں قومی اور صوبائی اسمبلی کے علاوہ سینیٹر بھی شامل ہیں پابند سلاسل ہیں۔ جبکہ بعض کی سیٹوں کو دھاندلی سے خالی کرا کر اپنے آدمی منتخب کرا لیے گئے ہیں اور اس طرح وہاں پی پی پی حکمران ہے۔

اس کے علاوہ وہاں فوجی ایکشن، نہتے عوام پر بمباری، ان کا راشن بند کرنا، مراعات و حقوق سے محروم کرنا اور لاتعداد انسانوں کو جیل میں ٹھونس دینا وغیرہ ایک ایسی حقیقت ہے جس کو جھٹلانا کسی چرب لسان اور پروپیگنڈا کے ماہر عادی مجرم سے ممکن نہیں۔ سرداری نظام کی بات ہے تو مینگل حکومت نے اس نظام کے خاتمہ کی قرارداد منظور کی تھی لیکن غریبوں کے ہمدرد اور ایک "سر" کے لاڈلے فرزند نے آج تک اسے قانونی شکل نہیں دی۔

اسی طرح باقاعدہ عدالتیں اور آئین ہونے کے باوجود آرڈیننس اور ٹریبونل کا سہارا لیا جا رہا ہے جو آئین و عدالت کے تقدس کو مجروح و پامال کرنے کے مترادف ہے۔

بلوچستان کے بہادر اور غیور عوام نے ایک طویل عرصہ سے محرومیوں اور مشکلات کا شکار ہونے کے باوجود آج تک کوئی ایسا قدم نہیں اٹھایا جو ملک کی بربادی کا باعث ہو بلکہ انہوں نے ہر وار سہہ کر پاکستان زندہ باد کا نعرہ لگایا لیکن مرکزی حکمرانوں کی ملک کے معاملہ میں خلوص و محبت پہلے ہی مشکوک ہے اور مسلسل اس قسم کا طرز عمل اپنائے ہوئے ہیں سخت خطرہ ہے کہ وہ لوگ دوسروں کی طرف دیکھ کر اپنے لیے نئی راہیں تلاش کرنا شروع کر دیں ؟

لیکن جہاں ہمیں یقین ہے کہ وہ بہادر لوگ ایسا نہیں کریں گے وہاں یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ جو لوگ ان کے حقوق پامال کر رہے ہیں وہ اپنے ساتھ اس ملک کی قسمت سے بھی کھیل رہے ہیں۔

اس لیے جہاں ان سے ہم یہ کہنا اپنا فرض سمجھتے ہیں ہیں کہ چار روزہ اقتدار کے بل بوتے پر اتنے تکبر و غرور کا مظاہرہ نہ کرو اور شریفانہ طریق اپناؤ۔ وہاں قاضی عیسیٰ صاحب جیسے لوگوں سے بھی ہم کہیں گے کہ وہ گروہی اور ذاتی مصالح اور مفادات کی دنیا سے نکل کر ملی اور اجتماعی مفادات کی خاطر جد و جہد کرنے والے افراد سے مل جائیں اور اس طرح ظلم کی دیوار ڈھا دیں کہ جب دست قدرت ظالموں سے انتقام

باقی صفحہ ۲۲ پر




# رمضان المبارک

## اور ہماری ذمہ داریاں

جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبیداللہ انور دامت برکاتہم

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ ونستغفرہ و نومن بہ ونتوکل علیہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ و نشھد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ ونشھد ان سیدنا ومولانا محمداً عبدہ ورسولہ۔

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وبارک وسلم تسلیماً کثیراً۔ اما بعد:

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:۔

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ ۝

یہ آیت کریمہ سورہ بقرہ کے تیئیسویں رکوع کی پہلی آیت ہے۔ جس میں اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں پر روزے فرض کئے جانے کا ذکر فرمایا ہے۔ اس کے علاوہ اس آیت میں دو باتیں اور ارشاد فرمائیں:۔

۱۔ یہ کہ روزے صرف تمہیں پر نہیں بلکہ تم سے پہلے تمام لوگوں پر بھی فرض کئے گئے۔ چنانچہ حضرت شیخ الہندؒ قدس سرہٗ ارشاد فرماتے ہیں:۔

"یہ حکم روزہ کے متعلق ہے جو ارکان اسلام میں داخل ہے۔ اور نفس کے بندوں، ہواپرستوں کو نہایت ہی شاق ہوتا ہے۔ اس لئے تاکید اور اہتمام کے الفاظ سے بیان کیا گیا۔ اور یہ حکم حضرت آدم علیہ السلام کے زمانہ سے اب تک برابر جاری ہے۔ گو تعیین ایام میں اختلاف ہو۔"

دوسری بات جو آیت کریمہ میں ارشاد فرمائی وہ ہے لعلکم تتقون (تاکہ تم پرہیزگار ہو جاؤ) گویا روزہ کی غرض اور اس کے فرض کئے جانے کا مقصد و فلسفہ واضح فرمایا کہ اس سے مقصود یہ ہے کہ تم لوگ تقویٰ و پرہیزگاری کی صفت سے متصف ہو جاؤ۔ حضرت شیخ الہند قدس سرہ اس ٹکڑے کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں:۔

"یعنی روزہ سے نفس کو اس کی مرغوبات سے روکنے کی عادت پڑے گی تو پھر اس کو ان مرغوبات سے جو شرعاً حرام ہیں روک سکو گے اور روزہ سے نفس کی قوت و شہوت میں ضعف بھی آجائے گا تو اب تم متقی ہو جاؤ گے۔

بڑی حکمت روزہ میں یہی ہے کہ نفس سرکش کی اصلاح ہو اور شریعت کے احکام جو نفس کو بھاری معلوم ہوتے ہیں ان کا کرنا سہل ہو جائے اور متقی بن جاؤ۔"

اس طرح اس آیت میں تین چیزیں بیان ہوئیں:۔ مسلمانوں پر روزہ کی فرضیت، امم سابقہ پر بھی روزہ کی فرضیت اور فلسفہ و مقصد روزہ یعنی تقویٰ۔

اور جہاں تک رمضان کا تعلق ہے۔ اس آیت سے ایک آیت اور چھوڑ کر اگلی آیت میں یہ فرضیت روزہ

رمضان سے متعلق بیان ہوئیں۔ جہاں فرمایا۔ شَھْرُ رَمَضَانَ ۔۔۔۔۔۔ فَمَنْ شَھِدَ مِنْکُمُ الشَّھْرَ فَلْیَصُمْہُ۔ یعنی رمضان کا مہینہ ۔۔۔۔۔ پس جو تم میں سے اس مہینہ کو پائے تو ضرور اس کے روزے رکھے۔

یعنی فرضیت روزہ کے ساتھ ساتھ روزوں کا وقت اور ان کے ایام و مہینہ کا تعین کر دیا۔ کہ سن قمری جو بعد میں سن ہجری کے نام سے مشہور ہوا کا نواں مہینہ روزوں کا ہے۔ اب ہر ماہ ٣٠ دن کا ہو تو ٣٠ دن روزے رکھو ٢٩ کا ہو تو ٢٩ دن۔ جیساکہ احادیث میں حضور علیہ السلام سے یہ ثابت ہے۔ آپؐ نے ایک موقعہ پر ارشاد فرمایا کہ ہم اُمّی لوگ ہیں لکھنا اور حساب وغیرہ کے معاملات سے زیادہ سروکار نہیں رکھتے لہٰذا تم اتنے دن روزے رکھو۔ ایک دفعہ تو آپؐ نے اپنے ہاتھ کی دسیوں انگلیاں تین بار سامنے کیں جس سے ٣٠ کا عدد بتلانا مقصود تھا اور دوسری مرتبہ دو بار تو دس دس اور تیسری بار ٩ انگلیاں سامنے کیں۔ جس سے ٢٩ کا عدد پورا ہو گیا۔ گویا مہینہ کبھی ٢٩ اور کبھی ٣٠ کا ہوتا ہے اور جیسا مہینہ ہو ویسے ہی روزے رکھو۔

مہینہ کی ابتداء کا انحصار چونکہ چاند پر ہے اس لیے روزوں کی ابتداء و انتہا چاند پر ہو گی۔ شعبان ختم ہو جائے رمضان کا چاند نظر آ جائے تو روزے شروع کر دیں شوال کا چاند نظر آ جائے تو روزے ختم کر کے عید منا لیں۔

صُوْمُوْا لِرُؤْیَتِہٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْیَتِہٖ۔

آپؐ کا ارشاد گرامی ہے۔ اور آگے فرمایا کہ اگر شعبان کے آخر میں بادل ہوں تو تردّد کی ضرورت نہیں بلاوجہ اِدھر اُدھر ٹامک ٹوئیاں مارنا غلط ہے۔ شعبان کے ٣٠ دن پورے کر کے روزہ شروع کر دو۔

اس مبارک مہینہ کے فضائل و برکات بہت زیادہ ہیں۔ جن کا خلاصہ اللہ تعالیٰ نے ایک لفظ تقویٰ میں ارشاد فرمایا۔ کہ یہ روزے حقیقت میں تقویٰ و پرہیزگاری کا کورس ہیں جن کے ذریعہ نفس امارہ و سرکش کی سرکشی ختم ہو جاتی ہے۔ اور انسانی و اسلامی کمالات و فضائل کا انسان حامل بن جاتا ہے نیکی و اطاعت شعاری کی قوتیں بیدار اور طاقتور ہو جاتی ہیں تو بدی و نافرمانی کی قوتیں مغلوب! اور ان کا تعلق محض اس سے نہیں کہ انسان کے اندر جو نیکی و بدی کی طاقتیں ہیں ان میں یہ انقلاب آتا ہے۔ بلکہ بیرونی اور خارجی طور پر جو طاقتیں انسان کی دوستی و دشمنی میں گہرا عمل دخل رکھتی ہیں وہ بھی اس انقلاب کا شکار ہوتی ہیں۔

چنانچہ حضور علیہ السلام نے فرمایا۔

"جب رمضان آتا ہے تو آسمان کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں (بعض مقامات پر ابواب رحمت اور بعض جگہ ابواب جنت کا تذکرہ ہے مراد نیکیوں سے ایک ہی ہے) اور جہنم کے دروازے بند کر دیے جاتے ہیں۔ اور شیاطین کو قید کر دیا جاتا ہے"۔

فضائل کے باب میں مزید فرمایا کہ:

"جنت کے دروازوں میں سے ایک دروازہ کا نام ریان ہے جو روزہ داروں کے لیے مخصوص ہو گا"۔

ریان میں سیرابی کا مفہوم ہے اور مبالغہ کے ساتھ یعنی خوب خوب سیراب ہونا۔ چونکہ روزہ میں عطش (پیاس) ہوتی ہے اس لیے رحیم و کریم خدا نے اس کا بدلہ ریان سے عطا فرمایا۔

ایک جگہ آپؐ نے فرمایا۔ کہ

"ابن آدم کے اعمال اور نیکیوں کا بدلہ دس سے شروع ہوتا ہے۔ اور چودہ سو درجے تک جاتا ہے لیکن روزہ کا معاملہ اس سے مختلف ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ عمل خالص میرے لیے ہے (کہ اس میں ریا وغیرہ کا سوال ہی نہیں) اور میں ہی اس کی جزا ہوں"۔

مزید فرمایا۔ کہ

"روزہ دار کے منہ کی بو اللہ کے نزدیک کستوری سے زیادہ محترم ہے"۔

مزید فرمایا۔ کہ

"جو ایمان کی حالت میں طلبِ ثواب کی غرض سے روزہ رکھے گا اور اسی غرض سے رات کا قیام کرے گا تو اس کے ماضی کے گناہ معاف کر دیے جائیں گے"

ایک جگہ ہے کہ

"اللہ کا منادی خیر و شر کے رسیا لوگوں کو مسلسل آواز دیتا ہے۔ اہل خیر کو کہتا ہے کہ جلدی کر اور اہل شر کو کہتا ہے اب تو رک جا"

ایک جگہ آپ نے فرمایا:۔

"جو اس ماہ مبارک میں خیر و نیکی سے محروم رہا وہ بس محروم ہی رہا"

فضائل و برکات کے اس منبع میں کچھ ہماری ذمہ داریاں بھی ہیں۔ جن کی طرف بدقسمتی سے دھیان اور توجہ نہیں۔

یہ تو صحیح ہے کہ اس میں خیر ہی خیر ہے اور یہ بھی درست ہے کہ اس مہینہ کی نفلی عبادت فرض کے برابر ثواب کا باعث ہے اور فرض کا معاملہ تو اس سے سوا ہی ہے یعنی کم از کم ستر گنا۔

لیکن رات دن کی کچھ ذمہ داریاں بھی ہیں۔ جن میں دو کی اہم ترین ذمہ داری روزہ ہے تو رات کی تراویح۔

روزہ کے متعلق محض کھانے پینے اور تعلقات زن شوئی سے بچنا ہی کافی سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ یہ روزے کی ظاہری شکل ہے اور روزہ کی معنویت اور اس کی روح قرآن کے الفاظ میں اپنے کو تقویٰ و پرہیزگاری کا حامل بنانا ہے۔

یہ تین چیزیں جن سے روزہ میں منع فرمایا ان کا استعمال بالکل حلال و صحیح ہے لیکن ایک مختصر مدت و وقت کے لیے ان سے روک دیا گیا اس طرح گویا ایک تربیتی کورس ہے جس کے ذریعہ انسان کو کندن بنانا مقصود ہے۔

اور اگر انسان اس تربیتی کورس سے کندن نہیں بنتا یعنی وہ حرام و منکرات، فواحش اور اللہ کی ہر قسم کی نافرمانیوں سے ہمیشہ کے لیے رک نہیں جاتا تو وہ روزہ کی معنویت اور اس کی روح سے محروم ہے۔

اسی قسم کے افراد کے متعلق آپ نے فرمایا:۔

"بہت سے روزہ دار ایسے ہیں جنہیں سوائے بھوکا پیاسا رہنے کے اور کچھ پلے نہیں پڑتا"

آخر ایسا کیوں؟

ایک آدمی دن بھر بھوکا پیاسا رہے اور شام کو اسی طرح محروم شمار ہو تو یہ کس قدر قابل افسوس ہے۔

دراصل جیسا کہ عرض کیا گیا کہ ظاہری ڈھانچہ کے ساتھ روح و باطن کی طرف توجہ از بس ضروری ہے۔ لوگ سحری و افطاری کا اہتمام کرتے ہیں جو بہرحال کرنا چاہیے کہ یہ سنت ہے اور باعث اجر و ثواب لیکن اس اہتمام میں اتنا غلو کہ فرائض ہی رخصت ہو جائیں انتہائی قابل افسوس ہے

سحری کے وقت اتنا پیٹ بھر کے کھانا کہ نیند غالب آجائے اور نماز صبح رہ جائے اور پھر دن بھر کھٹی ڈکاروں سے چھٹکارا نہ ہو۔ ظاہر ہے کہ اس سحری سے کیا فائدہ ہوگا۔

اسی طرح افطاری میں اتنی مشغولیت کہ مغرب کی نماز باجماعت فوت ہو جائے کوئی خوبی کی بات نہیں۔ بلکہ انتہائی قابل مذمت فعل ہے۔

دراصل اسلام کے ہر حکم میں ایک موزونیت ہے ضبط و نظم ہے اور کچھ حدود و قیود ہیں ان کا لحاظ کر کے تو ہر عمل واقعی باعث اجر و ثواب بن جاتا ہے اس کے بغیر ایک رسم پوری ہو جاتی ہے، حقیقی فوائد سے محروم رہتی ہے۔

اسی طرح رات کی تراویح کا مسئلہ ہے۔ حضور علیہ السلام نے خود پڑھی اس کی طرف توجہ دلائی۔ مواظبت نہیں کی صرف اس لیے کہ امت پر فرض نہ ہو جائے۔ لیکن تلقین کی اور خلیفہ راشد حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ سے بالاہتمام پڑھی جا رہی ہیں اور خلفائے راشدین کا طرز عمل فوز و فلاح کا باعث ہے۔ اب اس میں غفلت کا مظاہرہ کرنا یا صحیح اہتمام نہ کرنا مثلاً داڑھی منڈے یا قبضہ سے کم داڑھی رکھنے والے امام کے پیچھے پڑھ لینا اور کہہ دینا کہ اللہ منظور کرے گا انتہائی افسوسناک جسارت ہے

بہرحال ضروری ہے کہ یہ دن جتنے مبارک و محترم ہیں ان میں نیکی و بھلائی کا اتنا ہی اہتمام کیا جائے کہ اس کے بغیر حقیقی نفع مشکل ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اپنی مرضیات کا پابند بنائے۔




# امنِ عالم کا دارومدار

# ذکر و یادِ الٰہی پر ہے

مرتب

محمد سعید الرحمٰن علوی

حضرت مولانا قاضی محمد زاہد الحسینی، مہتمم جامعہ مدنیہ کیمبل پور

گذشتہ ہفتہ کی طرح اس ہفتہ بھی حضرت جانشینِ شیخ التفسیرؒ نے مجلس ذکر کے بعد حضرت قاضی صاحب سے چند کلماتِ نصیحت کے متعلق فرمایا جس پر قاضی صاحب نے درج ذیل ارشادات فرمائے۔
یاد رہے کہ حضرت قاضی صاحب شوکاءِ دورۂ تفسیر کو ۱۲ دن درس دینے کے بعد واپس تشریف لے جا چکے ہیں۔

محترم حضرات! حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہدایت فرمائی تھی کہ ہر نماز کے بعد یہ دعا پڑھا کرو۔

اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِكَ وَشُکْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الخ

گویا آپ نے جو دعا سکھلائی اس میں خدا سے تین چیزوں کی امداد اور توفیق طلب کی گئی ہے۔ ذکر، شکر اور بہترین بندگی جس کی تشریح کلمہ طیبہ مبارکہ سے کی گئی ہے۔

جہاں تک توفیق باری تعالیٰ کا تعلق ہے۔ اس کے بغیر دنیا میں کوئی کام ناممکن ہے ؎

میری طلب بھی اسی کے کرم کا صدقہ ہے
ہاتھ یہ اٹھتے نہیں اٹھائے جاتے ہیں

کوئی کام میرے آپ کے چاہنے نہ چاہنے پر منحصر نہیں بلکہ خدا کی چاہت پر منحصر ہے وہ چاہیں تو سب کچھ ہو جائے گا ورنہ کچھ بھی نہ ہو گا۔

تو ذکر و فکر کا یہ مشغلہ جو اہل اللہ کے سرخیل و امام حضرت لاہوری قدس سرہٗ کی یادگار ہے درحقیقت مربّی حقیقی کی عنایت کا ثمرہ ہے۔ ان کا احسان و کرم ہے کہ انہوں نے اپنا مبارک نام زبان پر جاری کر دیا ورنہ ایسوں کی کمی نہیں جو ہر وقت اپنی زبان سے لاف و گزاف میں لگے رہتے ہیں باقی کچھ نہیں۔ اس احسان و کرم پر ان کا شکر ادا کرنا ازبس ضروری ہے۔ کیونکہ محسن کے احسانات کا شکر اسلام چھوڑ شرافت انسانی کا تقاضا ہے اور اسی شکر پر انعامات کی زیادتی کی خوشخبری ہے۔

جہاں تک کلمہ مبارکہ کا تعلق ہے جو نبی بھی دنیا میں آیا۔ اس کا بنیادی وظیفہ یہی کلمہ تھا۔ لا الٰہ الا اللہ۔ اور اس میں اتنی برکت ہے کہ سالہا سال کا کفر، شرک اور اللہ سے دوری و نافرمانی اس ایک کلمہ کی برکت سے ختم ہو جائے گی اور انسان اللہ والا ہو جائے گا۔

حدیث میں ہے۔ اِنَّ الْاِسْلَامَ یَھْدِمُ مَا کَانَ قَبْلَہٗ۔ کہ اسلام سے پہلے کی تمام برائیاں اور بداعمالیاں اسلام کے صدقہ ختم ہو جاتی ہیں۔ اور آپ جانتے ہیں کہ اسلام کی بنیاد و اساس یہی

(باقی صـ ۱۷ پر)




# ماہ رمضان

عبد الرحمٰن لودھیانوی، شیخوپورہ

شَھْرُ رَمَضَانَ الَّذِیٓ اُنْزِلَ فِیْہِ الْقُرْاٰنُ ھُدًی لِّلنَّاسِ وَ بَیِّنٰتٍ مِّنَ الْھُدٰی وَالْفُرْقَانِ ؕ

(سورہ بقرہ ع ۲۳)

ترجمہ: رمضان کا مہینہ ہے جس میں قرآن نازل ہوا لوگوں کی ہدایت کے واسطے، اور روشن دلیلیں ہیں راہ پانے کی اور حق کو باطل سے جدا کرنے کی۔

حدیث میں آیا ہے کہ صحفِ ابراہیمی اور تورات و انجیل سب کا نزول رمضان ہی میں ہوا ہے۔ اور قرآن شریف بھی رمضان کی چوبیسویں رات میں لوح محفوظ سے آسمانِ دنیا پر بیک وقت بھیجا گیا۔ پھر تھوڑا تھوڑا کر کے احوال کے مناسب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ۲۳ سال نازل ہوتا رہا اور ہر رمضان میں حضرت جبرئیل علیہ السلام نازل شدہ قرآن آپؐ کو مکرر سنا جاتے تھے۔ ان سب حالات سے رمضان کے مہینہ کی فضیلت اور قرآن کے ساتھ اس کی مناسبت اور خصوصیت خوب ظاہر ہوئی — اس لیے اس مہینے میں قرآن کی خدمت خوب اہتمام سے کرنی چاہیے کیونکہ اسی واسطے مقرر اور معیّن ہوا ہے۔

(شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ)

یہ ماہِ مقدس قرآن حکیم کے نزول کی سالگرہ کا مہینہ ہے۔ نزول قرآن نے تمام دنیا کو امن و سلامتی اور آزادی کا پیغام دیا۔ جس نے دنیا و آخرت کی بادشاہی کا اعلان کیا۔ جس نے امت کو شہداء علی الناس کا مژدہ جانفزا سنایا۔ پھر اس سے بڑھ کر مسلمانوں کے لیے اور کون سا دن مسرّت و شادمانی کا ہو سکتا ہے؟

دنیا کے جملہ مذاہب کا روئے سخن اپنی ہی مخصوص قوموں کی طرف رہا۔ اس لیے اُن کے پیروکار صرف ایک ہی روز عید کرتے رہے مگر قرآن کی دعوت عالمگیر ہے۔ تمام اقوام عالم اس کی مخاطب ہیں اور اس کے متبع دنیا کے گوشے گوشے میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اس لیے پورا ایک مہینہ عید کے لیے مقرر کیا گیا تاکہ نزولِ قرآن کی تذکار قائم رہے۔

ان ایّام عیش و نشاط میں مسلمانوں کو زیادہ کام کرنے اور روزی کمانے کی ضرورت نہ ہوگی۔ بلکہ ان کا بیشتر حصّہ مسرّت و شادمانی میں صَرف ہوگا۔ لیکن اگر محض عید ہی رہتی تو ممکن تھا کہ لوگ افراط و تفریط میں مبتلا ہو کر بدعملی اور بطالت کے مرتکب ہوتے اور آخر تمام قوم فنا ہو جاتی۔ اس لیے خوشی کے ساتھ ساتھ ایک عبادت بھی لازم کر دی گئی۔ تاکہ تدبر منزل میں مشغول ہونے کی وجہ سے ان کی مَلَکیّت اور روحانیت میں جس قدر کمی ہو گئی ہے اس طرح پوری ہو اور اپنی اصلی حالت پر عود کر آئے۔ ان ایامِ فراغت میں قرآن پڑھو گھر والوں کو تعلیم دو۔ اتنی قابلیت نہ ہو تو دوسروں سے سنو۔ اور بال بچوں کو سننے کے لیے لے جاؤ۔

اس ماہِ مقدس میں تمہیں حکم دیا گیا ہے کہ اپنے گھروں میں قرآنی تعلیم کی نشر و اشاعت کے لیے کمربستہ ہو جاؤ وہ یہی رمضان کا مہینہ ہے۔ اسی میں قرآن کا نزول ہوا۔ جس کی خصوصیات مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ نوعِ انسانی کے لیے یہ چشمۂ رشد و ہدایت ہے۔

۲۔ ہدایت و رہنمائی کے وہ اصول و ضوابط جو نظر و فکر کے محتاج ہیں۔ قرآنِ حکیم نے ان کو اسی طرح

کھول کھول کر بیان کیا ہے کہ بدیہی معلوم ہونے لگتے ہیں۔ اور ہر شخص آسانی سے سمجھ لیتا ہے۔

۴۔ جو لوگ اس کتاب عزیز کے درس و مطالعہ میں مصروف ہیں ان کی قوت فیصلہ اور زیادہ زبردست ہو جاتی ہے۔ حق و باطل میں تمیز کرنے لگ جاتے ہیں علماء سو اور جہلا کے دھوکے میں نہیں پھنستے۔

اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ (س ۹۷ - آیت ۱)

بے شک ہم نے قرآن کو شب قدر میں اتارا۔

سورۂ دخان ۴۴ - پ ۲۱ میں اس کی نسبت فرمایا۔

اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةٍ مُّبٰرَکَةٍ اِنَّا کُنَّا مُنْذِرِیْنَ۔

ان دونوں آیات سے مراد یہی ہے کہ رمضان میں قرآن کا نزول ہوا۔ اس لیے ہر مسلمان جو اس مہینہ میں زندہ ہو روزہ رکھے کہ جشن و مسرت کا اظہار ہو۔ البتہ مرض اور سفر کی حالت میں رخصت دی جا سکتی ہے کہ بعد میں اس کمی کو پورا کر لیا جائے۔

یہ حقیقت تم پر واضح ہو جائے کہ تمہاری انفرادی و اجتماعی زندگی کے لیے اس سے بہتر کوئی دوسرا قانون نہیں ہو سکتا۔ تم اس پر عمل کرو گے۔ دائمی زندگی حاصل کر لو گے۔ اس تکلیف کے برداشت کرنے سے تمہارے لیے صدہا سہولتیں اور آسانیوں کے دروازے کھل جائیں گے پس اس کو تکلیف کون کہے گا جس کا نتیجہ فضیلت علی العالمین اور خلافتِ ارضی ہو۔ یہ ایک ایسی نعمت ہے جو صرف تمہارے لیے مخصوص کر دی گئی ہے اور اس پر تم جس قدر بھی اس کی تمجید و تقدیس بیان کرو کم ہے۔

اس قانون پر عمل کرنے کا ایک نتیجہ یہ نکلے گا کہ تم میں عملی قوت پیدا ہو جائے گی۔ تمہاری مخفی قوتیں منصۂ شہود پر جلوہ افروز ہوں گی۔ جوش و ولولۂ عمل پیدا ہو گا۔ قرآن کو اپنے ہاتھ میں لے کر دنیا میں اس کی نشر و اشاعت کرو گے اور کوئی بڑی سے بڑی قوت تمہاری راہ میں مزاحم نہ ہو گی۔

لیکن دن بھر روزہ رکھنے سے قرآن کی تلاوت نہ ہو سکے۔ اس لیے شارع نے رات متعین کر دی۔ یاد رکھو کہ روزہ اور قرآن دونوں روزِ محشر شفیع ہوں گے۔ جبکہ کھانے پینے سے طبیعت سیر ہو جائے گی۔ دن بھر میں جس قدر قوتیں مضمحل ہو چکی ہیں عود کر آئیں گی اور رات کو اطمینان سے پڑھ سکیں گے۔ آپؐ نے فرمایا مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاِحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔ جس کسی نے رمضان شریف کی رات میں یقین اور ڈر سے قیام کیا۔ اللہ تعالےٰ اس کے پہلے گناہ بخش دیتے ہیں۔

چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دستور تھا کہ رمضان کے دنوں میں آپ جبرئیل علیہ السلام کے ساتھ قرآن کا دور کیا کرتے تھے۔ اور وفات کے قریب آپؐ نے دو مرتبہ دور کیا۔ گویا اگر ایک شخص رمضان میں ایک مرتبہ قرآن سن لے تو اس نے نصاب پورا کر لیا۔

ایام رمضان میں روزوں کا ایک مقصد یہ بھی ہے کہ ان ایام میں قرب الٰہی کی راہیں کھل جاتی ہیں۔ (خواجہ عبدالحی فاروقیؒ)

اب قرآنِ مبین کو پڑھو۔ کہ مواعظ و احکام، اخبار و امثال، انذار و بشارت کا مجموعہ ہے۔ اس میں صفاتِ الٰہیہ کا بیان، ذاتِ ربّانی کا ثبوت، حصولِ تقرب کا طریق، توحید، توکل و تفویض کا مذکور، ایام اللہ کی تفصیل، حیات و مماتِ انسان اور عدم و وجودِ عالم کا بیان، فطرتِ انسانی کی ساخت و شناخت، افعالِ رحمانی کے اسرار، قدرتِ ربّانی کے نمونے، سطوتِ قہاری کے نتیجے، نصرتِ الٰہیہ کے کارنامے ایسے اسلوب سے بیان ہوئے ہیں کہ نفس فرومایہ کو رذائلِ بشریہ سے پاک و صاف اور حیاتِ مادی کے تاثرات سے مبرّا رکھنے، مالک و خالق کے سامنے خاضع و خاشع بنانے، نورِ یقین کے حصول اور تجرید علائق دنیوی اور تشبّہ صفاتِ ملکی کے لیے اس سے بہتر اور بالاتر کچھ متصور نہیں ہو سکتا۔

(قاضی محمد سلیمان منصورپوریؒ)

مسلمانو! رمضان شریف میں قرآن کریم کے نزول کی سالگرہ مناؤ۔ مگر اس طرح نہیں کہ محض رسمی اور لفظی تلاوت کر لی اور حافظ صاحب سے تراویح میں تین قرآن سن لیے بلکہ قرآنی ہدایت و رہنمائی

(باقی صفحہ ۱۵ پر)

# رمضان المبارک کی آمد اور خطبہ نبویؐ

رشید احمد ارشد جہلم

؎ قوم ہے قرآن سے قرآن رخصت قوم گم
صوم ہے ایمان سے ایمان رخصت صوم گم

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ٥

اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کئے گئے ہیں جیسا کہ تم سے پہلوں پر فرض کئے گئے تھے تاکہ تم پرہیزگار بن جاؤ۔

الحمد للہ ثم الحمد للہ۔ اللہ کریم نے انسان کو انسانی فضیلت اور تقویٰ کی لازوال زینت بخشنے کے لیے جس طرح اور اصولِ شریعت عطا فرمائے۔ اسی طرح ایک رمضان المبارک کی لازوال اور ابدی دولت سے بھی نوازا۔

رمضان المبارک کے روزوں سے گوناگوں سبق حاصل ہوتے ہیں۔ اسلام کے نظام عدل کا کمال اس سے واضح ہوتا ہے:۔

۱۔ مثال کے طور پہ اگر ایک امیر بھی دن بھر فاقہ کرکے شام کو افطاری کرے تو غریب کی غربت اور فاقوں کا احترام اس کے دل میں راسخ ہو جائے گا اور وہ غریبوں کا ہمدرد و غمگسار بن جائے گا۔

۲۔ رمضان میں حلال نہ کھایا تو ہمیشہ حرام سے رک سکے گا۔

۳۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے یہ بھی بتلایا کہ میرے قانون میں جس طرح ایک غریب کو پابند کیا گیا ہے۔ اسی طرح وہ امیر پہ بھی نافذ ہوں گے۔ امیر و غریب سب پہ ایک ہی طرح میرے دین اور میرے احکام کی پیروی اور اطاعت ضروری ہے۔

؎ ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز
بندہ و صاحب و محتاج و غنی ایک ہوئے
تیری سرکار میں پہنچے تو سبھی ایک ہوئے

۴۔ رمضان المبارک میں خصوصیت کے ساتھ غریبوں فقیروں، بیواؤں، یتیموں اور بے کسوں کی امداد پہ زور دیا گیا ہے۔ جہاں نفس امارہ و سرکش کی گوشمالی کا ذریعہ ہے وہیں رمضان المبارک غریبوں کی اعانت کا بھی ذریعہ ہے۔ امیر و تاجر، وزیر و بادشاہ، حاکم و مالک خود روزہ رکھے گا تو اس کا دل نرم ہو گا۔

پھر حکماً صدقہ فطر کے ذریعہ غریبوں کی اعانت کا سامان بنایا۔ شیطان رکاوٹ تھے تو رب کعبہ نے سرکش شیطانوں کو بند کر دیا تاکہ بندہ صحیح درجہ پر ہمدردی و ایثار ہمیشہ مظہر اطاعت بن کر سامنے آ سکے — لیکن بات یہ ہے کہ یہ سعادت اس کو ملے گی جس کو رمضان المبارک کی برکتیں اور رحمتیں حاصل ہو جائیں ورنہ ہم جیسے محروم القسمت انسانوں کے لیے کیا؟ یہ مہینہ رحمتوں، برکتوں اور خدائے کریم کے خصوصی احسانات کا مہینہ ہے۔

## لوگ ہمیشہ کے روزوں کی تمنا کریں

حدیث پاک میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر لوگوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ رمضان کیا چیز ہے تو میری امت یہ تمنا کرے کہ سارا سال رمضان ہی ہو جائے۔ حالانکہ ہر انسان سمجھتا ہے کہ سال بھر کے روزے رکھنے آسان کام نہیں — مگر

رمضان المبارک کے ثواب کے مقابلہ میں سال بھر روزے رکھنے کی تکلیف کو بھول جائیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لوگ اس کی تمنا کریں کہ سارا سال روزے ہوں۔ دوسرے لفظوں میں یہ کہ اگر حضرت انسان کو مقامِ رمضان کی خبر لگ جائے تو ساری عمر کی ایک ایک گھڑی کی تمنا کرے کہ اے بار الہٰ! اے میرے رحیم وکریم رب! اے میرے غفور و رحیم مالک! ساری عمر کو میرے لیے رمضان بنا دے۔

مسلم شریف میں ایک حدیث آتی ہے کہ صحابہ کرام پروانگانِ شمع رسالت ایک غزوہ کے سفر میں ایک منزل پر اُترے۔ گرمی نہایت سخت تھی اور غربت کی وجہ سے اس قدر کپڑا بھی سب کے پاس نہ تھا کہ دھوپ کی گرمی سے بچاؤ کر لیں۔ بہت سے لوگ اپنے ہاتھ سے آفتاب کی شعاعوں سے بچتے تھے۔ اس حالت میں بھی بہت سے روزے دار تھے۔ جن سے کھڑے ہوسکنے کا تحمل نہ ہوا اور گر گئے۔ صحابہ کرامؓ کی ایک جماعت گویا ہمیشہ تمام سال روزے دار ہی رہتی تھی۔

## رمضان کی آمد پر خطبہ مصطفےٰ ؐ

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے شعبان کی آخر تاریخ میں ہمیں وعظ فرمایا۔ کہ تمہارے اوپر ایک مہینہ آ رہا ہے جو بہت بڑا مہینہ ہے، بہت مبارک مہینہ ہے۔ اس میں ایک رات ہے (شب قدر) جو ہزار مہینوں سے افضل ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اس کے روزوں کو فرض فرمایا اور اس کے رات کے قیام یعنی تراویح کو ثواب کی چیز بنایا ہے۔ جو شخص اس مہینہ میں کسی نیکی کے ساتھ اللہ کا قرب حاصل کرے ایسا ہے جیسے کہ غیر رمضان میں فرض ادا کیا۔ اور جو شخص اس مہینہ میں کسی فرض کو ادا کرے وہ ایسا ہے جیسا کہ غیر رمضان میں ستر فرض ادا کیے۔

یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا بدلہ جنت ہے۔ اور یہ مہینہ لوگوں کے ساتھ غمخواری کرنے کا ہے۔ اس مہینہ میں مومن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے۔ جو شخص کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرائے اس کے لئے گناہوں کے معاف ہونے اور آگ سے خلاصی کا سبب ہوگا — اور روزہ دار کے ثواب کی مانند اس کو ثواب ہوگا مگر اس روزہ دار کے ثواب سے کچھ کم نہیں کیا جائے گا۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ! ہم میں سے ہر شخص تو اتنی وسعت نہیں رکھتا کہ روزہ دار کو افطار کرائے تو آپؐ نے فرمایا کہ (پیٹ بھر کر کھلاتے پر موقوف نہیں) یہ ثواب تو اللہ جلشانہ ایک کھجور سے کوئی افطار کرا دے یا ایک گھونٹ پانی پلا دے یا ایک گھونٹ لسی پلا دے اس پر بھی رحمت فرما دیتے ہیں۔

اس کے آگے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

وَھُوَ شَھْرٌ اَوَّلُہٗ رَحْمَۃٌ"۔ یہ ایسا مہینہ ہے کہ اس کا اوّل حصہ اللہ کی رحمت ہے۔

وَ اَوْسَطُہٗ مَغْفِرَۃٌ"۔ اور درمیانی حصہ مغفرت ہے۔

وَ اٰخِرُہٗ عِتْقٌ مِّنَ النَّارِ"۔ اور آخری حصہ آگ سے آزادی ہے۔

جو شخص اس مہینہ میں اپنے غلام کے بوجھ کو ہلکا کر دے اللہ تعالیٰ اس کی بخشش فرما دیتے ہیں۔ اور آگ سے آزادی فرماتے ہیں۔

وَاسْتَكْثِرُوْا فِيْهِ مِنْ اَرْبَعِ خِصَالٍ خَصْلَتَيْنِ تُرْضُوْنَ بِهِمَا رَبَّكُمْ فَشَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ تَسْتَغْفِرُوْنَهٗ وَ اَمَّا الْخَصْلَتَانِ اللَّتَانِ لَا غِنَاءَ بِكُمْ عَنْهُمَا فَتَسْئَلُوْنَ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَ تَعُوْذُوْنَ بِهٖ مِنَ النَّارِ۔

"اور چار چیزوں کی اس میں کثرت رکھا کرو جن میں سے دو چیزیں اللہ تعالیٰ کی رضا کے واسطے اور دو چیزیں ایسی ہیں کہ جن سے تمہیں چارہ کار نہیں۔ پہلی دو چیزیں جن سے تم اپنے رب کو راضی کرو وہ کلمہ طیبہ اور استغفار کی کثرت ہے۔ اور دوسری دو چیزیں یہ ہیں کہ جنت کی طلب کرو اور آگ سے پناہ مانگو"۔

جو شخص کسی روزہ دار کو پانی پلائے حق تعالیٰ شانہ

(باقی صفحہ ۱۵ پر)

# اصحابِ علم اور اربابِ قلم کے خون سے جلنے والے چراغ

## دینی مدارس اور علمی ادارے

مولانا قاضی محمد زاہد الحسنی زید مجدھم قارئین خدام الدین کی جانی پہچانی شخصیت ہیں متعدد کتب دینیہ و علمیہ کے مصنف، جامعہ مدینہ کیمبل پور کے بانی و مہتمم ہونے کے ساتھ ساتھ آپ ٹیکسلا، واہ، راولپنڈی اور پشاور وغیرہ مختلف مقامات پر درس کے ذریعہ خلق خدا کو فیض یاب کر رہے ہیں اور یہ سب کچھ شیخ لاہوریؒ کے ساتھ نسبت کا اثر و ثمرہ ہے چند سالوں سے ایک ماہانہ "الارشاد" کے نام سے جاری کیا جو دینی علوم و معارف کا علمبردار و منادی ہے اس ماہانہ کی اگست ۷۵ء کی اشاعت میں اپنے مخصوص انداز میں موصوف نے دینی مدارس کے متعلق ایک مقالہ سپردِ قلم کیا ہے جسے قارئین کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ یہ سطور مدارس دینیہ کو نشانہ کرنے والے ادایوں کو بالخصوص مطالعہ کرنی چاہیئے ؛ (ادارہ)

رحمت کائنات سید دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اولادِ آدم میں سب سے بڑا سخی میں خود ہوں اور میرے بعد وہ لوگ ہیں جو علم دین سیکھتے ہیں اور دوسروں کو بھی سکھاتے ہیں۔

چنانچہ تاریخ علم و علماء اس بات کا کھلا ہوا ثبوت ہے کہ ہر دور میں علماء کرام نے مسلمانوں کی دینی خدمت کی اپنی زندگی آرام بلکہ اپنا مال تک نثار کر کے ہدایت کے چراغوں کو جلایا اور روشن رکھا کسی بیرونی مادی اعتماد اور بھروسہ سے بے نیاز ہو کر آلام و مصائب کے طوفانوں سے علم و دین کی کشتی کو بچاتے رہے ہیں۔ اور صحابہ کرام علیہم الرضوان سے لے کر آج تک بہ نظرِ انصاف دیکھنے والے یہ سمجھ سکتے ہیں کہ اسلام اور مسلمانوں کے مخلص محسن یہی لوگ ہیں۔ وہ کونسا صاحب قلم ہے جس نے کوئی مادی سہارا لے کر امت کو خواب غفلت سے جگایا ہو اگر اس فہرست میں ملیں گے تو وہی لوگ ملیں گے جو غربت اور افلاس اور معاشرہ میں کس مپرسی کے عالم میں رہتے ہوئے اس عظیم خدمت کی طرف قدم بڑھاتے ہی رہے برصغیر ہی میں دیکھ لیجئے مولانا حالی۔ علامہ اقبال، حفیظ جالندھری آغا شورش کاشمیری وغیرہ نے جو چراغ جلائے اس میں ان کے خون کے بغیر کس کا خون جلا اور جل رہا ہے اسی طرح دلی، لکھنؤ، مراد آباد، بریلی لاہور، کراچی، پنڈی، پشاور وغیرہ ہا کے وہ دینی مدارس جو امت محمدیہ کی دینی اقدار کے مبلغ اور محافظ ہیں ان کی اساس میں کس کا خون ڈالا گیا ہے۔ یہ ادارے اور دینی مدارس قوم سے کیا لیتے ہیں اور قوم کو کیا دیتے ہیں۔ اس کا مختصر سا تجزیہ درج ذیل ہے۔

دینی مدارس اور علمی اداروں کے بانی قوم سے جو لیتے ہیں وہ سب کا سب تقریباً انکی عاقبت کے سنوارنے کے لئے لیا جاتا ہے جبر، تشدد و مکر و فریب سے یہ سلسلہ محفوظ رہتا ہے، بلکہ اکثر اداروں کی مالی اعانت جب کوئی کرتا ہے تو اس شخصیت پر دلی عقیدت اور اطمینان راسخ کی بنا پر اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے کرتا ہے مگر اس کے عوض میں قوم کو کیا ملتا ہے۔

(۱) قوم کو دین اسلام ملتا ہے آج یہ مساجد اور یہ گھرانے جو دین سے منور ہیں ان ہی اداروں کا طفیل ہے۔

(۲) قوم کو علم دین ملتا ہے۔ علوم اسلامیہ کا اس قدر عظیم خزانہ ان ہی علمی اداروں اور دینی مدارس کی برکت سے ہے۔

(۳) قوم کو وہ دینی لٹریچر ملتا ہے جسکی تدوین اور تصنیف کی غرض دین اسلام کی اشاعت اور قوم کو علوم دینیہ سے متعارف کرانا ہوتا ہے۔ دیوبند کے ایک قدیم طالب علم مولانا اشرف علی تھانوی کی تالیفات اور تصنیفات ایک ہزار تک ہیں جن میں دو ورقہ وصیت نامہ سے لے کر ہزارہا صفحات پر مشتمل تفسیر بیان القرآن بھی ہے۔ یہ سب کی سب کتابیں قوم کی امانت ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی کتاب بہ حق مصنف

رجسٹرڈ نہیں بلکہ ہر مسلمان ان کو طبع کرا کے فروخت کر سکتا ہے۔

(۴) قوم کی اخلاقی اور معاشرتی اصلاح ہوتی ہے۔ علماء کرام اور اولیائے عظام کے مواعظ اور انکی تلقین سے کئی گناہ گار اللہ تعالیٰ کے مقرب بن جاتے ہیں۔

۵۔ قوم کے تمام اداروں سے راندوں کو مہتاب عالمتاب بنایا جاتا ہے۔ یہ اندھے، اپاہج، غریب اور نادار بچے جن کو کوئی کالج، کوئی یونیورسٹی کوئی ادارہ قبول نہیں کرتا ان دینی اداروں میں ان کی جسمانی اور روحانی تربیت کی جاتی ہے ان سے کوئی طٰہٰ حسین وزیر تعلیم بن جاتا ہے کوئی قاری فضل کریم بن کر چمکتا ہے۔ کوئی رشید احمد گنگوہیؒ کی تربیت سے حکیم نابینا دہلوی بن کر طبیب اعظم بن جاتا ہے کوئی انور شاہؒ کے درس سے بہرہ ور ہو کر مدرسہ اشاعت العلوم لائل پور کا مہتمم بن جاتا ہے (حافظ عبدالمجید)

۶۔ قوم کو دولت اور جائداد عطا کی۔ یہ دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک جامعہ اشرفیہ لاہور، دارالعلوم نیوٹاؤن وغیرہا سیکڑوں عربی مدارس اور دینی خانقاہوں نے قوم کو عطا کردہ رقوم سے اپنے لئے اور اولاد کے لئے موٹر کاریں نہیں خریدیں فیکٹریاں اور کارخانے قائم نہیں کئے بلکہ کروڑوں کی جائداد قوم کو عطا کی۔ جس سے مرکزی اور صوبائی محکمہ اوقاف کے کئی وزراء اور ملازمین تنخواہ پا رہے ہیں۔

۷۔ قوم کو اوطان عطا کئے۔ شیخ سنوسی عبدالکریم ریف، مفتی فلسطین حسین احمد مدنیؒ، شبیر احمد عثمانی، ابوالحسنات، داؤد غزنوی —— جیسے مجاہدین جلیل ان ہی دینی اداروں نے عطا کئے جنہوں نے پاکستان جیسا عظیم وطن اور دوسرے اوطان قوم کو دئے یا غیروں کی غلامی سے آزاد کرائے

۸۔ قوم کو علماء دیئے، علمی ادبی، دانشور عطا کئے ان سب خدمات کا مجموعہ اگر دیکھنا چاہتے ہیں تو اس مردِ حق آگاہ کی زندگی کا مطالعہ کر لیں جو لاہور میں انگریزی مظالم کا شکار ہو کر ہتھکڑی اور بیڑی لگے ہوئے لایا گیا۔ اس اللہ کے ولی کی ضمانت دینے والا کوئی نہ تھا مگر قوم کا یہ عظیم محسن عمر بھر کسی پر بوجھ نہ بنا کسی سے ایک حبہ نہ مانگا مخلوق کے سامنے کبھی دست سوال دراز نہ کیا قبولیت آسمانی کے صدقے میں قوم کو:۔

(الف) مدرسہ قاسم العلوم کی عظیم الشان عمارت اور عظیم کتب خانہ دیا۔

ب :۔ ہفتہ وار خدام الدین جیسا مصلح رسالہ عطا کیا۔

ج :۔ ہزاروں کی تعداد میں تبلیغی اور اصلاحی رسائل عطا کئے۔

د :۔ درس قرآن عزیز اور ترجمہ قرآن عزیز کا مقدس تحفہ قوم کو دیا۔

ھ :۔ ہزاروں خوش بختوں کو اپنے مالک حقیقی سے ملایا۔

و :۔ قوم کو ڈاکٹر سید عبداللہ، علامہ علاؤالدین صدیقی، علامہ ابوالحسن ندوی جیسے راہ نما عطا کئے۔

ز :۔ حبیب اللہؒ، عبیداللہ انور (مدظلہ) حمید اللہؒ جیسے روحانی طبیب عطا کئے۔ دنیا سے اٹھا تو دو لاکھ انسانوں نے خراجِ عقیدت پیش کیا۔ لاہور کی سڑکوں نے اور بلند و بالا مکانوں اور انکے مکینوں نے رفع درجات من نشاء کا منظر اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا۔ اسی شانِ عبدیت کو باقی رکھتے ہوئے آج بھی میانی صاحب کے قبرستان میں کچی قبر میں آسودہ حال ہے۔ میانی صاحب کا قبرستان رات کی تاریکی میں آسمانی تاروں کو گواہ کرتے ہوئے یہ کہہ رہا ہے۔ ؎

میں ناخوش و ناراض ہوں مرمر کی سلوں سے
میرے لئے مٹی کا حرم اور بنا دو

شاید مادیت پرست آنکھیں یہ اجمال نہ سمجھیں اس سے مراد دورِ حاضر کا امام الاولیاء شیخ التفسیر مولانا احمد علی قدس سرہٗ ہے۔

اگر مادیت کے پرستاروں کے پاس مذکورہ بالا حقائق کی روشنی میں اس کی نظیر ہے۔ تو میدان حاضر ہے۔ جب کبھی یہ دینی ٹریفک کو کنٹرول کرنے والی باڈی گارڈ غلط راستہ پر چلنے والوں کو تنبیہہ کر دیتی ہے تو فوراً یہ اعتراض کر دیا جاتا ہے۔ کہ دینی مدارس کو سیاسیات کا اکھاڑہ نہ بنایا جائے۔ یہ اعتراض عام طور پر کیا جاتا ہے۔ مگر اس کا جواب اوّلاً تو یہ کہ دینی مدارس کے نصاب درس نظامی میں سیاست اور پولٹیکل سائنس (POLITICALSCIENCE) کا مضمون داخل نہیں بلکہ یہ تو ان اداروں میں داخل نصاب ہے۔ جو حکومت کی سرپرستی میں اس کی امداد اور تعاون کلی سے چل رہے ہیں۔ ثانیاً یہ عرض کیا جاتا ہے۔ کہ ان دینی مدارس میں اگر کسی وقت کوئی آواز یا تحریک شروع ہوئی تو اس کا محرک مسلمانوں کی دینی بہبود اور فلاح ہی رہا ہے۔ جیسا کہ جب یہود و نصاریٰ کے ایماء پر قلبِ اسلام کے مجاہدین ملتِ اسلامیہ کے محافظین ترکوں پر فتویٰ کفر لگا کر جسدِ ملت میں ناسور کرنے کی سعی کی گئی تو ایک نحیف بدن (شیخ الہندؒ) قوی ایمان کے ساتھ اپنی چٹائی سے درس حدیث دیتے ہوئے اٹھا اور اس فتنے کا سدِّباب کرنے کے لئے اپنوں ہی کے ہاتھوں مالٹا کے بندی خانے میں اپنے جان نثار خدام میاں عزیز گل اور حسین احمد مدنیؒ کے ساتھ صرف اس جرم میں اسیر رہا کہ یہ فتویٰ خلافِ شریعت ہے۔ اسی طرح تحریکِ پاکستان کو کامیابی سے ہمکنار کے لئے اگر دارالعلوم دیوبند کا طالب علم (قدیم) شبیر احمد عثمانی اور بریلوی مکتبِ فکر کا عبدالحامد بدایونی سیاسیات میں حصہ نہ لیتے تو شاید اس قدر جلدی گوہر مقصود نہ ملتا۔

خلاصہ گزارش یہ ہے کہ دینی مدارس کی اس افادیت کو بصدق دل

